من بے مے ناب زیستن نہ توانم
بے جام۔ کشیدہ بار تن نہ توانم
من بندہ آں دمم کہ ساقی گوید
یک جام بگیر و۔ من نہ تو آنم

کل سے جو پی نہیں ہے تو کیا غیر حال ہے
بے جام تن کا بوجھ بھی کھنچنا محال ہے
حسرت یہ ہے۔ کہ اتنی پیوں ایک دن تو مے
ساقی کہے کہ اور۔ کہوں میں محال ہے

कल से जो पी नहीं है तो किया गैर हाल है।
बेजान तन का बोझ भी खिचना मोहाल है,
हसरत यह है कि इतनी पियूं एक दिन तो मये।
साकी कहे कि और कहूँ मैं मुहाल है॥

Another said—"Why, Ne'er peevish Joy
Would break the Bowl from which he drink in boy
Shall he that made the vessel in pure Love
And fancy, in an after rage destroy

یک روز ز بند عالم آزاد نیم
یک دم زدن از وجود خود شاد نیم
شاگردی روزگار کردم بسیار
در دور جہاں ہنوز استاد نیم

آلام زمانہ سے میں آزاد نہیں
یوں جیتا ہوں۔ پر جینے سے میں شاد نہیں
شاگردئ دوراں میں بڑھاپا پہنچا
اس عمر کے کھونے پہ بھی استاد نہیں

आलाम[1] जमाने से मैं आज़ाद नहीं।
यूं जीता हूं पर जीने पे मह-साद नहीं,
शागिर्दिये दौरों में बुढ़ापा पहुँचा।
इस उम्र के खोने पे भी उस्ताद नहीं॥

१ मुसीबत

تا بود دلم ز عشق محروم نہ شد
کم بود ز اسرار۔ کہ معلوم نہ شد
اکنوں کہ ہمی بنگرم۔ از روئے خرد
معلوم شد کہ ہیچ معلوم نہ شد

کہنے کو میں تحقیق سے محروم نہیں
اک نکتۂ اسرار بھی معدوم نہیں
از روئے خرد۔ اب جو یہ سب دیکھتا ہوں
معلوم ہوا خاک بھی معلوم نہیں

कहने को मैं तहकीक से महरूम नहीं ।
इक नुक्ता असरार भी मादूम नहीं,
अज़रूये ख़िरद[1] अब जो यह सब देखता हूँ ।
मालूम हुआ ख़ाक भी मालूम नहीं ॥

१ विवेक

مگذار کہ غصّہ در حصارت گیرد
واندوہ محال روزگارت گیرد
مے خور بکنار سبزہ و آبِ روان
زاں پیش کہ خاک در کنارت گیرد

پینا چھوڑا۔ تو سمجھ لے کہ بلا نے گھیرا
اِن بلاؤں میں تو دشوار ہے جینا تیرا
ساحل و سبزہ نہ چھوٹے تری منحوسی میں
اس سے پہلے کہ اجل کا ہو ادھر سے پھیرا

पीना छोड़ा तो समझ ले कि बला ने घेरा।
इन बलाओं में तो दुश्वार है जीना तेरा,
साहिलो सब्ज़ा न छूटे तेरी मनहूसी में।
इससे पहले कि अजल[1] का हो इधर फेरा।।

**Ah, make the most of what we yet may spend**
**Before we too into the dust descend**
**Dust into dust, and under dust to lie,**
**Sans wine, sans song, sans singer and—sans end !**

آں آہ کہ پیش ہیچ محرم نہ زنم
واں دم کہ پیش ہیچ ہمدم نہ زنم
گر دریابم کہ جز تو کس می شنود
حقّا کہ بمیرم از دم و دم نہ زنم

جُرم افشائے محبّت کا گوارا نہ کروں
اشکِ غم کو میں کبھی آنکھ کا تارا نہ کروں
گر یہ سمجھوں کہ مری آہ کوئی سُن لے گا
موت اِس ضبط میں آجائے تو چارہ نہ کروں

जुर्म अफ़शाये मुहब्बत का गवारा न करूँ।
अश्के[1]—ग़म को मैं कभी आंख का तारा न करूँ,
गर एं समझूँ कि मेरी आह कोई सुन लेगा।
मौत इस ज़ब्त में आजाय तो चारा न छरूं ।।

१ आंसू

من گوہرِ خود بہ قیمت کم نہ دہم
وزدِ تو بصد ہزار مرہم نہ دہم
خاکِ درِ تو بہ مملکت جم نہ دہم
یک موئے ترا بہر دو عالم نہ دہم

گوہرِ عشق کی قیمت کبھی ارزاں نہ کروں
داغِ دل پر کبھی اپنے کوئی مرہم نہ دھروں
خاکِ در بھی تیری کسریٰ کی حکومت سے سوا
حاصلِ زیست ہے گر میں تری چاہت میں مروں

गोहरे इश्क की कीमत कभी इरजां[1] न करूँ।
दाग़—दिल पर अपने कोई मरहम न धरूँ,
ख़ाके—दर भी तेरी कसरी की हुकूमत के सिवा।
हासिल—जीस्त हैं गर मैं तेरी चाहत में मरूँ॥

1 ससती

چوں ہست زمانہ در شتاب اے ساقی
بر نہ بہ کفم جام شراب اے ساقی
ہنگام صبوح۔ قفل بر در زدہ ئی
مے دہ کہ بر آمد آفتاب اے ساقی

ہے وقت کو۔ جانے ہیں شتابی ساقی
ہیں جمع ترے در پہ شرابی ساقی
ہنگام صبوحی پہ بھی دروازہ بند
در کھول۔ بڑھا جلد گلابی ساقی

है वक्त को. जाने हैं शिताबी साक़ी ।
हैं जमा तेरे दर पे शराबी साक़ी,
है गामे सुबूही पे भी दरवाजा बन्द ।
दर खोल बढ़ा जल्द गुलाबी[1] साक़ी ॥

१ शराब

The vine had struck a fibre, which about
It clings my being—let the Sufi flout
Of my base metal may be filed a key.
That shall unlock the door he howls without

از بادہ شود تکبّر۔ از سر ہا کم
و ز بادہ شود۔ کشادہ بندِ محکم
ابلیس اگر زبادہ خوردے یک دم
کردے دو ہزار سجدہ پیشِ آدم

نشّۂ مے سرِ مغرور کو خم کر دیتا
کھول کر آنکھوں کو۔ خود بینیاں کم کر دیتا
کہیں دو گھونٹ جو پی لیتا۔ ازل میں شیطاں
اپنی پیشانی کو سجدوں میں ہی ضم کر دیتا

नशाये मय सरे मग़रूर को ख़म[1] कर देता ।
खोल कर आँखों को ख़ुद बीनिया[2] कम कर देता,
कहीं दो घूंट जो पी लेता अज़ल[3] में शैतां ।
अपनी पेशानी को सजदों में ही ज़म[4] कर देता ।।

झुकाना २ नज़र ३ आख़री समय ४ मिटा देता

جامے و مئے و ساقی بر لبِ کشت
ایں جملہ مرا نقد و ترا نسیہ بہشت
مشنو سخن بہشت و دوزخ از کس
کے رفت بہ دوزخ و کے آمد ز بہشت

ناصحا۔ ساقی و مے اور یہ ساحل کی بہار
یہ تو سب نقد یہاں آپ کی جنّت ہے اُدھار
آپ ہیں جنتی۔ افسانۂ جنّت تو درست
یہ تو فرمائیں کہ ہو آئے جہنم کے بار

नासिहा[1] साखी व मय और ए साहिल की बहार।
यह तो सब नक़द यहाँ आपकी जन्नत में उधार,
आप हैं ज़न्नती अफ़सानाय जन्नत तो दुरुस्त।
यह तो फ़र्माइये कि हवाये जहन्नम के बार॥

1. नसीहत करने वाला

می پرسیدی کہ چیست ایں نقشِ مجاز
گر بر گویم ۔ حقیقتش ہست دراز
نقشے ست پدید آمدہ از دریا ئے
وانگاہ شدہ بقعرِ آں دریا باز

تو پوچھتا ہے مجھ سے ہے کیا نقشِ مجاز
اب کیا میں کہوں اس کی حقیقت ہے دراز
ایک بلبلہ دریا سے اُٹھاتا ہے سر
لہروں میں فنا ہوتا ہے پھر بے آواز

तू पूछता है मुझसे क्या नक़्शे मज़ाज़ ।
अब क्या मैं कहूँ इसकी हक़ीक़त है दराज़,
एक बुलबुला दरिया से उठाता है सर ।
लहरों में फ़ना होता है फिर बे आवाज़ ॥

With earth's first clay they dio the last man's knead
And then of the last harvest sow'd the Seed ;
Yea, the first morning of creation wrote
What the last dawn of reckoning shall read.

چوں کار نہ بر مراد ما خواہد بود
اندیشہ و جہد ما کجا دارد سود
پیوستہ نشستہ ایم - در حیرت آنکہ
دیر آمدہ ایم - رفتہ می باید زود

کب کہنا مشیت نے کسی کا مانا
خاموش یونہی رہتا ہے مردِ دانا
گم بیٹھے ہیں ہم تو اسی الجھن میں یہاں
پہونچے تو بڑی دیر سے جلدی جانا

कब कहना मशइय्यत[1] ने किसी का माना ।
खामोश यूं ही रहता है मर्द दाना,
गुम बैठे हैं, हम तो इसी उलझन में यहाँ ।
पहुँचे तो बड़ी देर से जल्दी आना ।।

किसमत

در دائرہ وجود دیر آمدہ ایم
وز پا بہ مردی بہ زیر آمدہ ایم
چوں عمر نہ برمراد ما می گذرد
اے کاش سرآمدے کہ سیر آمدہ ایم

تخلیق کی ترتیب میں اندھیرا ہوا
انسان حوادث سے یہاں زیر ہوا
ناشادی میں یوں عمر گزاریں کبتک
قصہ یہ مٹے جینے سے جی سیر ہوا

तखलीफ[1] की तरतीब में अंधेर हुआ।
इन्सान-हवादस से यहाँ ज़ेर हुआ,
नाशादी में यूँ उम्र गुजारें कब तक।
किस्सा ए मिटे जीने से जी सेर हुआ॥

१ पैदा करना।

اے رفتہ بچوگاں قضا ہمچوں گو
چپ میخور در راست می رود ہیچ مگو
آنکس کہ ترا فگند اندر تگ و پو
او داند و او داند و او داند و او

چوگاں گہ ہستی میں ارے تیرا وجود
اک گیند ہے۔ اور ضرب پہ ہے تیری نمود
اس کھیل میں جس نے تجھے لا ڈالا ہے
ہے پیشِ نظر اس کے زیان و بہبود

चौगा ने गह—हस्ती में अरे तेरा वजूद।
इक गेंद है और ज़र्ब पे है तीरी नमूद,
इस खेल में जिसने तुझे ला डाला है।
है पेश़ नजर उसके ज्यानो वह बूद॥

اے آنکہ پدید گشتم از قدرتِ تو
پروردہ شدم بہ ناز و نعمتِ تو
صد سال بہ امتحاں گنہ خواہم کرد
یا جرمِ من ہست بیش یا رحمتِ تو

مجھ سے بے پوچھے یہاں لائی ہے قدرت تیری
تب تو بیباک بنائے ہے عنایت تیری
یوں کمر بستہ گناہوں پہ ہوں دیکھوں تو سہی
کون بڑھتا ہے مرے جرم کہ رحمت تیری

मुझसे बे पूछे यहाँ लाई है क़ुदरत तेरी।
तब तो बेबाक बनाये हैं अनायत[1] तेरी,
यूँ कमर बस्ता गुनाहों पे हूँ देखूँ तो सही।
कौन बढ़ता है मेरे जुर्म कि रहमत तेरी॥

१ मेहरबानी

سازندۂ کار مردہ و زندہ تو ہی
وارندہ ایں چرخِ پراگندہ توی
من گرچہ بدم۔ صاحب ایں بندہ توی
کس را چہ گنہ کہ آفرنیندہ توی

تو ہی خود خلق کا والی ہوا مختار ہوا
امر تقدیر ہوا جو مرے غفّار ہوا
میں برا ہوں تو بتا کون ہے خالق میرا
کس کو الزام دوں ہاں میں ہی خطادار ہوا

तू ही खुद खल्क[2] का वाली हुआ मुख्तार हुआ।
अमर तकदीर हुआ जो मेरे गुफ्फ़ार[1] हुआ,
मैं बुरा हूँ तो बता कौन है खालिक मेरे।
किसको इल्ज़ाम दूँ तो मैं ही खतावार हुआ॥

१ ईश्वर २ दुनियां

ہشیار کہ روزگار شور انگیز است
ایمن منشیں کہ تیغ دوراں تیز است
در کام تو گر زمانہ لوزینہ نہد
زنہار فرو مبر کہ زہر آمیز است

دھوکے میں نہ آ ہے یہ زمانہ غدّار
اس دور کی مشہور دو دھاری تلوار
دُنیا کی نوازش میں بھی خطرہ ہے بہت
ظاہر میں بڑا پیار - بغل میں تلوار

धोके में न आ है ए जमाना ग़द्दार।
इस दौर की मशहूर दो धारी तलवार,
दुनिया की नवाज़िश[१] में भी ख़तरा है बहुत।
ज़ाहिर में बड़ा प्यार बग़ल में तलवार॥

१ मेहरबानी

Ash Love! could you and I with Him conspire
To grasp this sorry Scheme of Things entire,
Would not we shatter it to bits and then
Re-mold it nearer to the Heart's Desire!

در رکتم عدم خفتہ بدم۔ گفتی خیز
در آبہ جہاں دور جہاں شور انگیز
واکنوں کہ بہ فرمان توام حیرانم
القصہ چناں دار کہ کج دار و مریز

آغوش عدم چھوڑی۔ جہاں میں آئے
تھا بحرِ فنا۔ جس میں کہ غوطے کھائے
اس حکم پہ حیران ہوں کہ جام حیات
رکھ ٹیڑھا مگر بوند نہ گرنے پائے

आगोश, अदम[1] छोड़ी जहाँ में आये।
था बहर—फना[2] जिसमें कि गोते खाये,
इस हुकम पे हैरां हूँ कि जामेहयात[3]।
रख टेढ़ा मगर बूंदें न गिरने पाये ।।

१ सवर्ग २ मौत का सागर ३ जिन्दगी का जाम

چوں حاصل آدمی دریں شورستان
جز خوردن غصہ نیست تا کندن جان
خرم دل ست آں کہ زیست جہاں زود برفت
و آسودہ کسے کہ خود نیامد بہ جہاں

آسودہ کسے رکھتا ہے یہ دورِ جہاں
جیتے ہیں مگر زیست کا حاصل ہے زیاں
جو جلد گیا یہاں سے وہی ہے خوش وقت
خوش بخت وہی ہے کہ جو آیا نہ یہاں

आसूदा[1] किसे रखता है यह दौरे जहां।
जीते हैं मगर जीस्त का हासिल है जयां[2],
जो जल्द गया यहां से वही है खुशवक़्त।
खुशबख़्त वही है कि जो आया न यहां॥

१ आराम से १ प्रकाश

از حادثهٔ زمان آئنده مپرس
وز هر چه رسد، چو نیست پابنده مپرس
این یکدم نقد را غنیمت میدان
از رفته میندیش و ز آئنده مپرس

آئنده حوادث کو تو معلوم نہ کر
اس حال کا بھی ہونا ہے احوال دگر
جو دم بھی گذرتا ہے حقیقت ہی سمجھ
ماضی کا نہ کر رنج نہ آئندہ سے ڈر

आइन्दा हवादस[1] को तो मालूम न कर।
इस हाल का भी होता है अहवाले दिगर,
जो दम भी गुजरता है हकीकत ही समझ।
माज़ी का न कर रंज न आइन्दा से डर॥

१ मुसीबतें

Ah, by my Computations, people say,
Reduce the Year to better reckoning! Nay,
'Twas only striking from the Calendar
Unborn To-morrow and dead Yesterday.

اے یار۔ ز روزگار۔ باش آسودہ
زندہ وہ۔ زمانہ کم خوراز ۔ بیہودہ
چوں کسوت عمر بر تنت خاک شود
چہ کردہ و چہ گفتہ و چہ نابودہ

بند آلام سے کر۔ اپنے کو تو جلد رہا
کچھ تو آسودگی لازم ہے قریں تیرے قضا
جامۂ عمر جو بوسیدہ ہوا تن پہ ترے
پھر کسے یاد کہ کیا تونے کیا ۔ کیا نہ کیا

बद आलम से कर अपने को तू जल्द रिहा।
कुछ तो तो आजुंदगी [1] लाज़िम है करी तेरे क़ज़ा [2],
जामा ए उम्र जो बोसीदा [3] हुआ तन पे तेरे।
फिर किसे याद कि क्या तूने किया' क्या न किया ॥

मायूसी २ मौत का हाथ ३ पुराना

با ردم پاک اصل و عاقل آمیز
وز نا اہلاں ۔ ہزار فرسنگ گریز
گر زہر دہد ترا خردمند بہ نوش
ور نوش رسد ز دست نااہل بریز

دوستی اپنی ہر اک عاقل و اشرف سے بڑھا
دستِ جہّال کی بے باکی سے دامن کو بچا
زہر بھی دے جو خردمند تو اس کو پی لے
شہد نااہل اگر دے تو اُسے منھ نہ لگا

दोस्ती अपनी हर इक आकिलो अशरफ से बढ़ा।
दस्ते जहाँ की बेबाक़ी से दामन को बचा,
ज़ेहर भी दे जो खिरद में दे तो उसको पीले।
शहद नाएहल अगर दे तो उसे मुंह न लगा॥

چوں آب بہ جوئبار و چوں باد بہ دشت
روزے دگر از عمر من و تو بہ گذشت
تا من باشم غم دو روزہ نخورم
روزے کہ نہاں است و روزیکہ گذشت

صحرا کی ہوا - نہر کا بہتا پانی
ہے عمر رواں بھی یوں ہی آنی جانی
دن زیست کے دو - اُن کا یہ ماتم کیسا
گذری ہوئی کل - ایک جو کل ہے آنی

सहरा[1] की हवा नहर का बहता पानी।
है उम्रे रवां भी यूं ही आनी जानी,
दिन ज़ीस्त के दो उनका ए मातम कैसा।
ग़ुज़री हुई कल एक जो कल है आनी॥

1 रेगिस्तान



But if in vain, down on the stubborn floor
Of Earth, and up to Heav'n's unopening Door,
You gaze To-Day, while you are you—how then
To-Morrow, when you shall be you no more!

ایزد چو نخواست آنچہ من خواستہ ام
کے گردد راست آنچہ من خواستہ ام
گر جملہ صوابست کہ او خواستہ است
پس جملہ خطاست آنچہ من خواستہ ام

اُس نے جو چاہا ہوا وہ ۔ مرا چاہا نہ ہوا
مجھ سے ناقص کی طلب ہوگی نہ ناقص کے سوا
کارسازِ دو جہاں وہ ہے حکیم مطلق
اس کا ہر فعل بجا۔ میرے قیاسات خطا

उसने जो चाहा हुआ वह मेरा चाहा न हुआ।
मुझ से नाक़स की तलब होगी न नाकस के सिवा,
कार साज़ दो जहाँ वह है हकीमेमुत्तलिक[2]।
उसका हर फ़ेल बजा मेरे कयासात[4] खता[5] ॥

१ तुच्छ २ प्रमात्मा ३ काम ४ उम्मीदें ५ ग़लत

امشب برماست کہ آورد تر
وزیر پردہ بدیں دست کہ آورد ترا
نزدیک کسے کہ بے تو در آتش بود
چوں باد نمی جست کہ آورد ترا

جذبۂ دل شب فرقت میں اثر لایا ہے
جو حجابوں سے تجھے مستوں میں لے آیا ہے
جو سلگتا تھا تری آتش فرقت میں سدا
اس نے ہستی کو مٹا کر ہی تجھے پایا ہے

ज़ज़बाये दिल शबे फ़ुरक़त में असर लाया है।
जो हिजाबों[2] से तुझे मस्तों में ले आया है,
जो सुलगता था तेरी आतिशे फ़ुरक़त में सदा।
उसने हस्ती को मिटा कर ही तुझे पाया है॥

१ जुदाई २ आवरण पट

دورانِ جہاں بے مے و ساقی ہیچ است،
بے زمزمۂ نائے عراقی ہیچ است
ہر چند در احوالِ جہاں می نگرم
حاصل ہمہ عشرت است و باقی ہیچ است

بے ساقی و مے ہیچ ہے ہستی کا نظام
بے نغمہ جو محفل ہے۔ ہمیں اس میں کلام
پہونچے ہیں نتیجہ پہ بڑے غور کے بعد
ہستی نہیں بے ساقی و بے نغمہ و جام

वे साकी ओ मय हेच है हस्ती का नज़ाम।
वे नग्मा जो महफिल है हमें उससे कलाम ,
पहुँचे हैं नतीजा पे बड़े गौर के बाद।
हस्ती न ही वे साकी ओ नग्मा ओ ज़ाम ॥

یارب بکشائے برمن از رزق درے
بے منت مخلوق رساں ما حضرے
از بادہ۔ چناں مست نگہدار مرا
کز بے خبری۔ بنا شدم درد سرے

اللہ نہ محتاج بنانا مجھکو
احسان سے دنیا کے بچانا مجھ کو
دے پینے کو اتنی کہ سدا مست رہوں
افکار کی آفت سے چھڑانا مجھکو

अल्लाह ना मोहताज़ बनाना मुझको।
एहसान से दुनिया के बचाना मुझको,
दे पीने को इतनी कि सदा मस्त रहूँ।
अफ़कार[1] की आफ़त से छुड़ाना मुझ को॥

१ फिकरों

تن زن - چو بزیر فلک بے باکی
مے نوش چو در جہاں آفت ناکی
چوں اوّل و آخرت بجز خاکے نیست
انگار کہ بر خاک نئی در خاکی

دورِ گردوں میں مناسب تجھے خوئے تسلیم
جام سے ٹال جو آفاتِ زمانہ ہیں عظیم
تیرا آغاز اِسی خاک سے انجام بھی خاک
یہ سمجھ لے کہ ابھی ہے تہِ خاک مقیم

दौरे गरदूं मे मुनासिब तुझे खुए तसलीम ।
जाम से टाल जो आफ़ते[1] जमाना है अज़ीम,
तेरा आगाज़ इसी खाक से अंजाम भी खाक ।
यह समझ ले कि अभी है तहेखाक मक़ीम ॥

१ तकलीफें

I must abjure the Balm of Life, I must,
Scared by some After-reckoning ta'en on trust,
Or lured with Hope of some Diviner Drink,
To fill the Cup when crambled into Dust!

دشمن کہ مرا ہمیشہ بد می بیند
حقا کہ نہ از روئے خرد می بیند
در آئینہ درون خود می نگرد
آں صورت مردہ رنگ خود می بیند

میرا دشمن جو سدا بد مجھے بتلاتا ہے
اپنی بدبینی کی یوں شان وہ دکھلاتا ہے
دل کے آئینہ پہ جس وقت وہ کرتا ہے نظر
مسخ چہرہ اسے خود اپنا نظر آتا ہے

मेरा दुश्मन जो सदा मुझे बतलाता है।
अपनी बदवीनी की यूँ शान को दिखलाता है,
दिल के आइना में जिस वक्त वह करता है नज़र।
मसख[1] चेहरा उसे खुद अपना नज़र आता है।।

१ बिगाड़ा हुआ

بر سنگ زدم دوش - سبوئے کاشی
سرمست بدم که کردم ایں اوباشی
با من به زبان حال می گفت سبو
من چوں تو بدم - تو نیز چوں من باشی

مستی میں جو کل میں نے سبو کو توڑا
تب فہم نے بدمستی کا بھانڈا پھوڑا
یوں کہنے لگے مجھ سے شکستہ ریزے
اس دہر نے سالم نہ کسی کو چھوڑا

मस्ती में जो कल मैंने सबू को तोड़ा।
तब फ़हम[1] ने बदमस्ती का भांडा फोड़ा,
यूँ कहने लगे मुझसे शिकस्ता[2] रेज़े।
इस दहर[3] ने सालम न किसी को छोड़ा ।।

१ बुद्धि २ टूटे हुए छोटे-छोटे टुकड़े ३ दुनियां

ابر لق مے مرا شکستی ر.بی
برمن در عیش را بہ بستی ر.بی
بر خاک فگندی مے گلگوں مرا
خاکم بدہن مگر تو ستی ر.بی

توڑا خُم مے۔ بادہ پرستی کیسی
بے کیف سی رہ گئی ہے ہستی کیسی
اللہ مرے عیش پہ کیوں ڈالی خاک
خاکم بدہن تیری یہ ستی کیسی

तोड़ा खुमे[1] मय बादापरस्ती[2] कैसी ।
बेकैफ़ सी रह गई है हस्ती कैसी ,
अल्लाह मेरे ऐश पे क्यों डाली खाक ।
खाकिम बदहन तेरी यह मस्ती कैसी ॥

१ प्याला २ शराब पीना

عاقل غم و اندیشۂ لاشے نہ خورد
جُز جام لبالب دپیا پےٗ نہ خورد
غم در دل و بادہ در صراحی باشد
خاکش بسرِ آن کہ غم خورد مے نہ خورد

عاقل ہے جو دل عیش میں بہلاتا ہے
جاہل ہے جو دل فکر سے برماتا ہے
ٹھکرا کے صراحی کو مُصیبت ڈھونڈے
بدبخت جو مے چھوڑ کے غم کھاتا ہے

आकिल है जो दिल एश में बदलाता है।
ज़ाहिल जो दिल फ़िक्र से भरमाता है,
ठुकरा के सुराही को मुसीबत ढूंढे।
बदबख़त[1] जो मय छोड के ग़म खाता है।।

१ बुरे नसीब वाला

ما عاشق و مست و مے پرستم ہمہ
در کوے خرابات نشستیم ہمہ
بگذشت ز قبح و حسن و از وہم و خیال
از ما مطلب ہوش کہ مستیم ہمہ

واسطہ اچھے برے کا نہیں مے نوشوں سے
حفظ ناموس کی تفسیر جنوں کوشوں سے
کیا کہیں کیسے سمجھدار ہیں یہ دیوانے
ہوش کی پوچھنے بیٹھے ہیں جو مدہوشوں سے

वास्ता अच्छे बुरे का नहीं मनहूसों से।
हफ़ज़[1]-नामूस[2] की तफ़सीर जनू कोसो[3] से,
क्या कहें कैसे समझदार हैं ए दीवाने।
होश की पूछने बैठे हैं जो मदहोशों से॥

१ हफ़ाज़त करना २ इज्ज़त ३ पागल

آں لعل در آبگینہ سادہ بیار
واں محرم و مونس ۔ ہر آزادہ بیار
چوں میدانی کہ عالم آمدہ خاک
بادیست کہ زود بگزرد ۔ بادہ بیار

لا جام تہی میں ارغوانی بھر دے
پژمردہ اُمنگوں جوانی بھر دے
تجھ کو تو خبر ہے کہ ہے عالم فانی
لا جلدی سے جاں زندگانی بھر دے

ला जाम[1] तहीमें अर्ग़वानी भर दे ।
पय मुरदा उमंगों में जवानी भर दे ,
तुझको तो ख़ैर है कि है आलम फ़ानी ।
ला जल्दी से जों ज़िन्दगानी भर दे ॥

१ ज़िन्दगी

And if the Wine you drink, the Lip you press,
End in what All begins and end in-Yes
Think then you are To-Day what Yesterday
You were—To-Morrow you shall not be less.

افسوس کہ سرمایہ زکف بیروں شد
در دست اجل بسے جگر ہا خوں شد
کس نامد ازاں جہاں کہ پرسیدم ازد
کاحوال مسافران عالم چوں شد

ہستی سے مری موت نے بازی جیتی
یہ جام فنا عمر نہ کب تک پیتی
لوٹ آتا عدم سے جو کوئی پوچھتا میں
جو یاں سے گئے ان پہ کہو کیا بیتی

हस्ती से मेरी मौत ने बाज़ी जीती ।
यह जामे फ़ना उम्र न कब पीती ॥
लौट आता अदम[1] से जो कोई पूछता मैं ।
जों यहां से गये उनपे कहवे क्या बीती ॥

१ स्वर्ग

صد بار بہ بستم و شکستم توبہ
فریاد ہمی کند ز دستم توبہ
دیروز بہ توبۂ شکستم توبہ
امروز بہ ساغرے شکستم توبہ

سو بار یونہی توڑ کے جوڑی توبہ
اک عمر گزاری کہ نہ چھوڑی توبہ
کل توڑا تھا توبہ کی بنا پر ساغر
پھر آج اسی ساغر نے ہے توڑی توبہ

सौ बार यूँहीं तोड़ के जोड़ी तोबा।
इक उम्र गुज़री कि न छोड़ी तोबा,
कल तोड़ा था तोबा की बिनाह पर सागर।
फिर आज उसी सागर ने है तोड़ी तोबा॥

१ प्याला

مارا گو بند دوزخی باشد مست
قولیست خلاف۔ دل درو نتواں بست
گر عاشقِ مست دوزخی خواہد بود
فردا بینی بہشت ہمچوں کفِ دست

مستوں کو جہنمی بنانے والے
جنّت کو بڑے ٹھاٹھ سے جانے والے
محشر میں خدا والے ملیں گے کتنے
ویرانے سے فردوس بنانے والے

मस्ती को जहन्नमी बनाने वाले ।
जन्नत को ठाट से जाने वाले ॥
महशिर[1] में खुदा वाले मिलेंगे कितने ।
वीराने से फ़िरदौस[2] बनाने वाले ॥

१ प्रलय २ स्वर्ग

ایام شباب رفت و خیل و حشمش
تلخ است مرا عیش و دے می چشمش
ایں قامت ہمچو تیر من گشتہ کماں
زہ کردہ ام از عصا و خوش می کشمش

پیری نے سرد کر دیں اُمنگیں شباب کی
پہلا سا کیف ہے نہ وہ مستی شراب کی
تھا تیر سا جو قد وہ بنا جھک کے اب کماں
شیرازہ بندی کیا ہو پُرانی کتاب کی

पीरी ने सरद क़रदीं उमंगे शबाब की ।
पहला सा कैफ है ना वो मस्ती शराब की ।।
था तीर-सा जो क़द्द वह बना झुक के अब कमां ।
शीराज़ाबंदी[1] क्या हो पुरानी किताब की ।।

१ बिखरी हुई ची को जोड़ना

آباد خرابات زمے خوردن ماست
خون دو ہزار توبہ ۔ گردن ماست
گر من نہ کنم گناہ رحمت چہ کند
آرائشِ رحمت زگنہ کردن ماست

میخانے کی عظمت ہے ہمارے دم سے
توبہ کی لطافت ہے ہمارے دم سے
موقوف گناہوں پہ ہے خالق کا کرم
سچ پوچھیں تو رحمت ہے ہمارے دم سے

मयखाने की अज़मत[1] है हमारे दम से।
तोबा की लताफ़त[2] है हमारे दम से,
मौकूफ़[3] गुनाहों पे है ख़ालिक का करम।
सच पूछें तो रहमत है हमारे दम से॥

१ मान २ नज़ाकत ३ दम से

رفتم بہ خرابات بہ ایمان درست
زنارِ مغاں را بہ میاں بستم چست
شاگردِ خرابات زہد نا ئی من
رختم بدر انگند و خرابات بشست

شکلِ زاہد مجھے میخانہ میں جب پایا گیا
کیا کہوں کیسی بری طرح نکلوایا گیا
اس پہ بھی بس نہیں۔ رندوں کی شرارت دیکھیں
جام توڑے گئے اور فرش بھی دھلوایا گیا

शक्ले ज़ाहद[१] मुझे मय खाने में जब पाया गया,
क्या कहूँ कैसी बुरी तरह निकलवाया गया।
इसपे ही बस नहीं रिन्दों की शरारत देखें,
जाम तोड़े गये और फ़र्श भी धुलवाया गया॥

१ नसीहत करने वाला

اے وائے برآں دل کہ در و سوزے نیست
سودا زدہ مہرِ دل افروزے نیست
روزے کہ تو بے بادہ بسر خواہی برد
ضائع تر ازاں روز ۔ ترا روزے نیست

دل مردہ ہے وہ ۔ جس میں کہ کچھ سوز نہیں
کیا آئینہ گر عکس دل افروز نہیں
جو دن بھی پیئے بغیر اپنا گذرا
بیکار تر اس روز سے اک روز نہیں

दिल मुर्दा हैं वह जिसमें कुछ सोज़ नहीं ।
क्या आईना गर अक्से[1] दिल अफ़रोज़ नहीं ॥
जो दिन भी पिये बग़ैर अपना गुज़रा ।
बेकार तर इस रोज़ से इक रोज नहीं ॥

१ परछाइं

گر بادہ خوری تو با خردمنداں خور
یا با صنمے سادہ رخ و خنداں خور
بسیار مخور، ورد مکن، فاش مساز
اندک خور و، گہ گاہ خور و، پنہاں خور

جو مے کا شوق ہے پی جا کے ذی شعوروں میں
گلوں کی چھاؤں میں یا ناشگفتہ حوروں میں
نہ ڈگڈگا کے جو عادت پڑے بھرم جائے
چھپا کے تھوڑی سی، وہ بھی نہ جی حضوروں میں

जो मय का शौक है पी जा के जीशऊरों[1] में।
गुलों की छाओं में या ना शगुफ़ता हूरों में,
न डग डगा के जो आदत पड़े भरम जाए।
छुपा के थोड़ी सी वह भी न जी हज़ूरों में॥

१ बुद्धिमान

در سر ہوس بتاں چو حورم باد
بر دست ہمیشہ آب انگورم باد
گویند کساں - مرا خدا توبہ دہاد
او خود نہ دہد - من نہ کنم دورم باد

جام میں میرے سدا بادۂ انگور رہے
دل کے ویرانے میں آباد یہی حور رہے
لوگ کہتے ہیں کہ توبہ کی خدا دے توفیق
میرا کہنا ہے - یہ توفیق ابھی دور رہے

जाम में मेरे सदा वादा ए-अंगूर रहे।
दिल के वीराने में आबाद यही हूर रहे॥
लोग कहते हैं की तोवा की खुदा दे तौफ़ीक,
मेरा कहना है यह तौफ़ीक अभी दूर रहे॥

تا یار شراب جاں فزایم نہ دہد
صد بوسہ فلک بر سر و پایم نہ دہد
گویند کہ توبہ کن۔ اگر وقت آید
چوں توبہ کنم۔ اگر خدایم نہ دہد

میرا ساقی جسے۔ جبتک بھی سرفراز کرے
کب یہ ممکن کسی باغی سے وہ کچھ ساز کرے
کیوں یہ اصرار ہے۔ مرتے ہوئے توبہ کرلو
چھوڑ دو بھی اس کو جسے حق بھی نظر انداز کرے



मेरा साकी जिसे जब तक भी सरफ़राज़ करे।
कब यह मुमकिन किसी बाग़ी से कुछ साज़ करे॥
क्यों यह असरार है मरते हुवे तोबा कर लो।
छोड़ो इसकी जिसे हक भी नज़र अंदाज़ करे॥

ہم دست من تشنہ بجامے نہ رسید
ہم پاے تمنا بہ مقامے نہ رسید
واں دل کہ بماندہ بود در ناکامی بود
ہم عاقبت الامر بکامے نہ رسید

پیاسے ہی رہے ہاتھ نہ آیا کوئی جام
کوشش پہ بھی پایا نہ تمنا نے مقام
ناکامی سے جو دل تھا شکستہ پہلے
مایوسیوں نے اور بنایا ناکام

प्यासे ही रहे हाथ न आया कोई जाम ।
कोशिश पे भी पाया न तमन्ना ने मकाम ॥
नाकामी से जो दिल था शिकस्ता[1] पहले ।
मायूसियों ने और बनाया नाकाम ॥

१ टूटा हुआ

With them the seed of Wisdom did I sow,
And with mine own hand wrought to make it grow
And this was all the Harvest that I reap'd—
"I came like Water, and like Wind I go."

شب نیست کہ آہ من نہ جوزا نہ رسد
وز گریۂ من سیل بہ دریا نہ رسد
گفتی کہ بہ تو بادہ خورم پس فردا
شاید کہ مرا عمر بہ فردا نہ رسد

خونِ دل اپنا ترے ہجر میں کب تک میں پیوں
تابکے زخمِ جگر تارِ تمنا سے سیوں
اب نہ ترسا مرے ساقی مجھے پرسوں پہ نہ ٹال
کیا ٹھکانا ہے میں کل تک بھی جیوں یا نہ جیوں

खूने. दिल अपना तेरे हिज्र में कब तक मैं पियूं ।
ताबक्के ज़ख्मे जिगर तारे तमन्ना से सियूं,
अब न तरसा मेरे साक़ी मुझे परसों पे न टाल ।
क्या ठिकाना है मैं कल तक भी जियूं या न जियूंपी

१ बुराई

بارے بکنار جوے می باید بود
از غصہ کنارہ جوے می باید بود
ایں نزہتِ عمر ما چو گل دو روزہ است
خنداں لب و تازہ روے می باید بود

اچھا نہیں کہ غم پہ مسرّت کو وار دو
ہر اک شکست ساغر مے سے سنوار دو
کے دن کی زندگی ہے یہ ۔ کے دن کی ہے بہار
رونے سے فائدہ نہیں ہنس کر گزار دو

अच्छा नहीं कि नाम पे मुसरंत को दार दो।
हर इक शिकस्त सागर-मय से संवार दो॥
कै दिन की जिन्दगी है यह कै दिन की है बहार।
रोने से फ़ायदा नहीं हंस कर गुज़ार दो॥

A Moment's Halt—a momentay taste
Ot being from the well amid the Waste-
And Lo !—the phantom Caraven has reach'd
The Nothing it set out from—Oh, make haste !

بت خانہ و کعبہ - خانۂ بندگی است
ناقوس و اذان - ترانہ بندگی است
محراب و کلیسا و - تسبیح و صلیب
حقا کہ ہمہ نشانہ بندگی است

جو قیدِ مکاں سے بالاتر، پھر اُسکے لیئے کاشانہ کیا
دل جسکا جھکا ہے اسکی طرف پھر کعبہ کیا بتخانہ کیا
ناقوس، و اذاں سب ایک ہی ہیں - تسبیح کہاں کی قشقہ کیا
جس رند کو ہے پینے سے غرض - پھر چلو کیا پیمانہ کیا

जो कैद-मकां से बाला तर फिर उसके लिए
काशना[1] क्या।
दिल जिसका झुका है उसकी तरफ फिर काबा क्या
बतखाना क्या,
नाकूश[1] व अजां सब एक ही है तसबीह[2] कहां की
क़शक़ा क्या।
जिस रिंद को है पीने से ग़रज़ चुल्लू क्या
पैमाना क्या॥

१ रहने का ठिकाना २ शंख की आवाज ३ माला

کس مشکل اسرار ازل را نہ کشاد
کس یک قدم ار نہاد ـ بیرون نہ نہاد
من می نگرم ز مبتدی ـ تا استاد
عجز است بدست ہر کہ از مادر زاد

اسرار ازل کو کسی نے کھولا
اس راز کو میزان پہ کس نے تولا
شاگرد کو استاد کو سب کو دیکھا
اک نکتۂ آخر پہ نہ کوئی بولا

असरार[1] अज़ल को न किसी ने खोला।
इस राज़ को मिज़ान[2] पे किसने तोला,
शागिर्द को उस्ताद को सबको देखा।
इक नुक़्ता—आखिर पे न कोई बोला॥

१ मौत के राज़ २ मापने की कल

Myself when young did eagerly frequent
Doctor and Saint, and heard great argument
About it and about ; but evermore
Came out by the same door where in I went.

گر مے نخوری طعنہ مزن مستاں را
گر دست دہد توبہ کنم یزداں را
تو فخر بدیں کن کہ من مے نخورم
صد کار کنی کہ مے غلام است آں را

ہے فخر اسی پہ کہ تو مے خوار نہیں
رندوں کی بھی توبہ کوئی دشوار نہیں
اعمال وہ تیرے ہیں کہ شر ہے شراب
صد شکر کہ ہم رند ریا کار نہیں

है फ़रक़ इसी पे के तू महख़ार नहीं।
रिन्दों की तोबा कोई दुशवार नहीं,
ऐमाल वो तेरे हैं कि शर हैं शराब।
सद शुक्र हम रिन्द दयाकार नहीं ॥

مے خوردن دگرد گلرخاں گردیدن
بہتر ز ہزار زاہدی ۔ ورزیدن
گر مردم میخور ۔ بہ دوزخ باشند
پس روئے بہشت راکہ خواہد دیدن

مے پینا اور بھٹکنا حسینوں کی چاہ میں
بہتر ہے تیرے زہد سے میری نگاہ میں
مے خوار دوزخی ہیں تو زاہد مجھے بتا
ویرانیاں بڑھائے گا جنت کی راہ میں

मय पीना और भटकना हसीनों की चाह में।
बेहतर तेरे ज़हद से मेरी निगाह में,
मेहखार[1] दोजखी[2] हैं तो ज़ाहद मुझे बता।
वीरानियां बढ़ायेगा जन्नत की राह में,

१ शराबी २ नर्कवासी

برگیر پیالہ و سبو اے دل جوئے
بخرام ببوئے سبزہ زار و لب جوئے
کین چرخ کہ صورت بتان ہردے
صد بار پیالہ کرد صد بار سبوئے

کچھ لطف مے کشی ہے تو فصل بہار میں
لے ساغر و سبو کو چلیں سبزہ زار میں
جان بہار چرخ عداوت پہ ہے تُلا
یہ خوشدلی ملے گی نہ ڈھونڈے ہزار میں

कुछ लुत्फ मैंक़शी है तो फ़सले बहार में।
ले सागर व सबू को चले सब्जा ज़ार में,
जाने बहार चर्ख[1] अदावत पे है तुला।
यह खुश दिली मिलेगी न ढूंढे हज़ार में ॥

१ आकाश

I sometimes think that never blows so red
The Rose as where some buried Ceasar bled
That every Hyacinth the Garden wears
Dropt in her Lap from some once lovely Head.

ہر چند ز دستِ دہر غم کش باشی
در جور و جفائے چرخ ناخوش باشی
زنہار ز دستِ ناکساں آبِ زلال
بر لب مچکاں۔ اگر در آتشِ باشی

آلامِ حوادث کا جو ہو جائے شکار
ہر چند مخالف جہاں کی رفتار
بھولے سے بھی احسان کمینے کا نہ لے
ہوتی ہو اگر آگ بھی تجھ پر گلزار

आलामों हवादस़ का जो हो जाये शिकार।
हर चन्द मुख़ालिफ़ जहां की रफ्तार,
भूले से भी एहसान कमीने का न ले।
होती हो अगर आग गुलजार।।

ہنگام سپیدہ دم خروس سحری
دانی کہ چرا ہمی کند نوحہ گری
یعنی کہ نمودند در آئینہ صبح
کز عمر شبے گذشت و تو بے خبری

سمجھا بھی تجھے مرغِ سحر نے جو صدا دی
کیا کہتا ہے ہر صبح یہ قدرت کا منادی
عاقل ترا ہنگامِ سفر دور نہیں ہے
گردوں نے تری عمر کی شب اور گھٹا دی

समझा भी तुझे मुर्गे सहर ने जो भी सजा दी।
क्या कहता है हर सुबह यह क़ुदरत का मनादी,
आकिल तेरा हंगामे -सफ़र दूर नहीं है।
गुरदू ने तेरी उम्र की शब और घटा दी॥

اے دل بے معشوق مکن در باقی
سالوس رہا کن و مکن زرّاقی
گر پیرِ دا احمدی۔ خوری جامِ شراب
زاں حوض کہ مرتضیٰ‌ش باشد ساقی

یہ کیا مذاق شاہد مے کا فقیر سے
آسودگی یہ دور ہے میرے خمیر سے
حور و قصور مجھ کو دلائیں گے مصطفیٰؐ
کوثر پہ جام لوں گا جنابِ امیرؑ سے

यह क्या मज़ाक़ साहदोमय का फ़कीर से।
आसूदगी यह दूर मेरे खमीर से,
हूरो कसूर मुझको दिलायेंगे मुस्तफ़ा।
कौसर पे जाम लूंगा जनाबे अमीर से॥

# دستکاری۔ ڈاکٹری۔ طبی و مختلف ہنروں کی
# بے نظیر اردو کتابیں

مشورہ بکڈپو کی بڑے سائز $\frac{20 \times 30}{16}$ پر چھپی ہوئی اردو کتابیں ۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| دیسی انگریزی صابن بنانا | 5/- | لانڈری ڈرائی کلیننگ | 4/- |
| بن بجلی کا ریڈیو بنانا | 2/75 | رہنمائے شاعری و افسانہ نویسی | 3/- |
| اچار مربے چٹنی بنانا | 4/- | گھڑی سازی | 3/50 |
| خوشبودار تیل و عطر بنانا | 4/50 | تاش کے عجیب و غریب کھیل | 5/- |
| آئینہ سازی (منہ دیکھنے کے شیشے بنانا) | 3/75 | کپڑے چھاپنے و رنگنے کا ہنر | 4/50 |
| خوشبودار دھوپ و اگربتی بنانا | 2/50 | رنگ برنگی آتشبازی | 3/25 |
| بیکری (کیک بسکٹ بنانا) گائیڈ | 3/50 | راز روزگار | 5/- |
| کٹائی سلائی سکھشا | 3/50 | بلاک بنانے کا کام | 3/- |
| نیو فیشن بک | 3/- | مصوری و سائن بورڈ پینٹنگ | 4/50 |
| موم بتیاں بنانا | 3/50 | پان کے خوش ذائقہ مصالحے بنانا | 3/- |
| سوڈا لیمن شربت بنانا | 3/50 | بوٹ پالش بنانا | 3/25 |
| تمباکو اور اس کے مرکبات | 3/25 | گورے اور خوبصورت بننے کے راز | 3/50 |
| بنگالی و انگریزی مٹھائیاں بنانا | 3/50 | چمڑے کا کام | 3/- |
| روشنائی سازی | 3/75 | باورچی خانہ | 5/- |
| کتھ سازی | 3/50 | رنگ روغن وارنش | 2/50 |

ہر کتاب کا محصول ڈاک الگ ہوگا ! { مشورہ بکڈپو، رام نگر گاندھی نگر پوسٹ بکس 1639 دہلی 6



پروفیسر واقف مرادآبادی نے مصور

جذبات عمر خیام کی رباعیات کا ترجمہ کیا۔ جس نے

ہندوستان بھر کے ادبی حلقوں سے خراجِ تحسین

حاصل کیا۔ اور جسے ہر فرد و بشر نے پسند کیا۔

خیام کے اس مجموعے کی بے پناہ مقبولیت

کے بعد اب جناب واقف صاحب اسی سلسلہ کا

دوسرا حصہ پیش کر رہے ہیں۔ زبان کی روانی....

جذبات کا بہاؤ اور فن کی صلاحیت

رباعیات خیام کی یہ دوسر

مشعدہ مجلس میں ہمیشہ زندہ جاوید

قیمت فی کتاب 1/-